فرمائین آپ کے تپنے یقین جانئے اونگلیان تہک گئین کل شام بیٹھہ کر آدہی رات تک لکہا آج صبح سے
اسی خیال مین تہا اسوقت بعد عشا فراغت پائی اب ہی اونگلیان نہ تہکین تو اور کیا ہوگا بار بار
یہہ شعر یاد آتا ہے **شعر** حال دل لکہون کہانتک جاؤن اُسکو دکہلا دون ٭ اُنگلیان افگار اپنی خامہ خون چکان اپنا
آپ سنا ئین تو بخرا سکے اور کیا لکہون **مصرع** جو اسپر ہی نہ سمجھے وہ تو پہر اُسکو خدا سمجھے ٭ خیر یہ تو آپکی حسن اخلاق
کے بہروسے عرض معروض تہی دوسرے عرض یہ ہے آپنے وہی پُرانے سوالات کئے جو اول سے شیعون
نے ایجاد کئے اور صدہا جواب اُسکے سُنیون کی طرفسے ہوچکے بروے انصاف یہ تو تنگ کرنا ٹہرا آپ
کو تو نہین کہہ سکتا شیعون کو تو ڈوب مرنے کی جا ہے جواب دندان شکن سنتے چلے جاتے ہین اور پہر بہی اپنی
گالی گفتار سے باز نہین آتے بہلے مانسون کو تو منہ پر کہا کرتاب مقابلہ نہین رہتی ہان بیجا اللہ پٹتے جاتے ہین
اور گالی گفتار سے باز نہین آتے آپنے یا جنہے یہ سوال کئے یہ سمجہا ہوگا کہ سنیون مین ایسا کون فارغ بیٹہا ہے
جو اپنا نماز روزہ چہوڑ کر اس طومار کے طومار کا جواب لکہیگا ہمین کہنے کو جگہہ ہوجاے گی یہہ نہ سمجہا ہوگا
کہ قاسم سے گنہگار ہی بہت ہین جنکو نماز روزہ کی چندان توفیق نہین پہر تسپر ایسے ایسے صداے بیمعنی
کو یون ہی چٹکیون مین اُڑا دیتے ہین اور لگا وا رہی نہین آتا سو آپ خدا کے لئے غور فرمائین اور
پہر بہی راہ پر نہ آؤ تو مجتہدان ضلع سہارنپور و مظفر نگر سے ان جوابون کا جواب اور میرے سوالات
مُرسلہ کا جواب لکہوا کر بہجواؤ پر جواب ہو تو ایسا بے لگا ہو جیسا جاٹ رے جاٹ تیرے سر پر کہاٹ کے
جواب مین کہا تہا تیرے سر پر کولہو اگر بوجہہ ہی مین دبانا منظور ہو تو آپ ہی بہت ہین مگر ہمین کون سکہلا
ہم دو نو علم پڑہے ہین بے تکی کہنی ہی آتی ہے غرض ان اٹہائیس سوالون بوجہہ جیسے مجھے یاد رہیگا
انشاء اللہ اُس سے زیادہ جناب مجتہدین چکر مین آئین گے فقط

## جواب ثانی از جانب مولوی عبد اللہ صاحب

یہہ دونون صاحب داخل اہل حل عقد ہین پر تمام اہل حل عقد کا آن واحد مین اجماع محال ہے
اور نیز انعقاد بیعت کے لئے تمام کا موجود ہونا ضروری نہین ہان اکثر کا مجمع ہونا ضرور ہے سو اکثر لوگ
مہاجرین اور انصار جمع ہو ہی گئے تھے اور حضرت علی اور حضرت عباس اگرچہ بضرورت مشغولی تجہیز و تکفین اجماع مین شامل
نہ تھے مگر حضرت ابو بکر کی خلافت و فضیلت کے مُنکر ہی نہ تھے افضیلت حضرت ابو بکر کی ہر صغیر و کبیر کی زبان
زد تہی کسی نے بایں وجہ بیعت مین تاخیر نہین کی کہ حضرت ابو بکر لایق امامت و خلافت کے نہین تو شیعہ

شیعہ ہی سمجھکر اپنا دونو جہان کا برا کرتے ہین صرف حضرت علیؓ کو اسی بات کا ملال تہا کہ باوجود اس اتحاد باہمی کے پہر مجھکو کیون نہ شامل کیا کس لئے ایسی جلدی کی چونکہ حضرت امیر اسد اللہ الغالب تھے بسبب کمال شجاعت کے اُنکے خیال شریف مین برہمی درہمی سلطنت کا کچہہ خطرہ نہ گزرا اور یہی وجہ حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ کی مبادرت کو پسند نہ فرمایا حالانکہ اُنکے نزدیک امر سلطنت کا اہتمام پیشتر کر لینا اولے و اقدم ہوا تاکہ دفن حضرت اور دیگر امور بجمعہ خاطر ہون اور اگر خدا نخواستہ اس امر کا پیشتر سے اہتمام نکیا جاتا اور انصار جدا سردار مقرر کر لیتے تو حضرت عباس وحضرت علیؓ کیونکر روکتے بیٹھے بٹھلائے طرفۃ العین سلطنت اسلام جاتی رہتی اور حضرت علیؓ کی اتنی شکایت کچہہ بیموقع نہ تھی بلکہ اپنون ہی کی شکایت کیا کرتے ہین غیر کا کون شاکی ہوتا ہے شعر بے محبت نہین اے ذوق شکایت کے مزے ‡ بے شکایت نہین اے ذوق محبت کے مزے ‡ اگر انکو شکایت تہی تو محبت بہی تہی کبہی قبل خلافت یا بعد خلافت حضرت ابوبکرؓ کے حضرت علیؓ نے برائی نہین بلکہ تیغ احادیث سے تعریف کری ثابت ہوتی ہے چنانچہ خاص اس قصہ مین بہی کی ہے انہ لم یجد علی الذی صنع نفاسۃ علی ابی بکر ولا انکارا للذی فضلہ اللہ بہ اور حضرت صدیقؓ نے جو مرتدین بنو صنیفہ سے جہاد کیا وہان کی سبایا مین سے ایک لونڈی خولہ نام حضرت مرتضی علی کو بہی ملی اور آپنے اُسپر تملک مین تصرف فرمایا اور محمد بن حنفیہ اُسیکے بطن سے پیدا ہوئے اور شہربانو یزدگرد بادشاہ کہ بران کی بیٹی حضرت عمرؓ کے وقت مین پکڑی ہوئے آے اور حضرت امام حسینؓ کو ملی اور امام زین العابدین اُسکے بطن سے پیدا ہوئے اور جو کچہہ باہم اتحاد اور رشتہ و قرابت پیش رہا ہر چند اصول شیعہ پر تقیہ کی رو سے تہا مگر ان خیالات کو بیخ و بن سے اکہاڑ تا ہے اور تقیہ بقدر ضرورت ہوتا ہے نہ ہر امر مین تردید تقیہ کے لئے تو اتنی ہی بات کافی ہے کہ حضرت علیؓ کے دلمین جبتک ملال رہا بیعت نکی اور جب صاف ہوگئے فوراً کرلی اگر خدا نخواستہ تقیہ کرتے تو بیعت مین اتنی مدت کیون لگتی معلوم ہوا جو کرتے تہے بیباکانہ صاف دلی سے کرتے تھے فقط

## مادہ تاریخ از مولوی عبد اللہ صاحب

قَالَ تَعَالٰی جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

## مادۂ تاریخ یہہ از فکر رسا عزیزم حافظ مولوی معین الدین صاحب خلف الرشد مولوی محمد یعقوب صاحب

مولوی میرے بہائی عبد اللہ جنہین حق نے بہت بہرے ہین گن ان سوالون کے ایسے لکہے جواب
جنسے شیعونکی اوکہڑی بیخ وبن سن روافض نے ان جوابون کو سرکو اپنے کہا یہہ سننے دہن
یون تو بود اتہا پہلے ہی مذہب ان جوابونسے لگ گیا اور گہن ہاتف غیب نے ندا انب کی
سال تاریخ مین یہہ آیت سن یون ازل مین ہی ای معین حق نی کہدیا فی قلوبہم زیغ

## ایضا منہ سلمہ

مَنْ تَوَاضَعَ دُفِرَ + وَمَنْ تَعَاظَمَ صُغِرَ +

## سوالات ازجانب اکمل الکملاء افضل الفضلا نخبۃ الاکارم جناب مولانا مولوی محمد قاسم صاحب بخدمت علماء اہل تشیع

۱- عقیدہ امامت جزایمان ہے اُسکا ثبوت یقینی چاہئیے پر نہ کلام اللہ مین اُس کا پتہ نہ احادیث متواترہ مین اسکا ذکر جواب موجہ بیان فرمائیے اور آئین بائین نہ اوڑائیے ؞

۲- اگر آیۃ انما ولیکم اللہ سے امامت حضرت امیر علیہ السلام ثابت ہوتی ہے تو اس سے اور اماموںکی امامت باطل ہوتی ہے چنانچہ لفظ انما سے ظاہر ہے ؞

۳- لفظ ولی کے معنی حاکم ہونے پر کون سی کتاب لغتہ شاہد ہے اور اگر کوئی کتاب اسپر دلالت کرتی ہے تو کونسی ضرورۃ ہے کہ معنی مشہور محبوب کو چہوڑ کر یہہ معنی لیتے ہین با اینہمہ جب احتمال آگیا تو پہر کلام مشتبہ ہو گئی قابل استدلال نرہی وہ بہی ایسی ضروریات دین کے لیئے ؞

۴- امام زمان باہر کیون نہین آتے اور تشریف لاکر دین نبی کی تائید کیون نہین کرتے اگر عذر تقیہ تہا تو بہی شیعان ایران و ہند و مخلصان دکن و سندہ کی تعداد لاکہون کو پہنچ گئی ہان اگر شیعونکو حضرت امام ایماندار نہین سمجہتے اور بظاہر یہہ گا تو یہی ہوگا وہیسی فرمائیے ؞

۵- امام کا تقرر اگر اس غرض سے ہے کہ امتیونکو غلطی نہو تو حضرت امام روپوش رہتے ہین

خطاوار ہین اور اگر کوئی اور غرض ہر تو ضرورۃ ہی کیا تہی جو ایمان مین ایک تیسری امامت کی پچر لگائی اور پہر شیعون پیر بوجہ خلافت خلفا کے جو معصوم نہین کیا اعتراض رہا

۶-کلام اللہ بجنسہٖ محفوظ ہے تو اول احادیث کلینی اور اتفاق مذہب کا کیا جواب دوسری آیات مدح صحابہ مثل والسابقون الاولون الخ اور الذین آمنو وہاجروا وجاہدوا الخ اور الذین معہ اشداء علی الکفار وغیرہ پر ایمان مین کیا دیر ہے اور اگر صحابہ کے ایمان مین کلام ہے تو سوا اُن کی جو کوئی ان آیات کا مصداق ہے اُسکی ایمان پر کیا دلیل ہے ایسی دلیل جس سے خوارج کو ساکت کر سکو پیش کرو*

۷-اگر کلام اللہ غیر محفوظ ہے تو اول تو انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون وغیرہ کا کیا جواب دوسرے بشہادت حدیث ثقلین شیعونکو ثقلین کے ساتہہ تمسک باقی نرہیگا۔

۸-حضرت امام حسن عسکری نے جو اسی کلام اللہ کی تفسیر لکہی باقی کلام اللہ کی نہ لکہی تو کیا اونکا بہی مثل اور شیعونکی کلام اللہ یاد نتہا*

۹-تقیہ کی کیا سند ہے یعنی کہین کلام اللہ مین حکم ہی یا ارشاد نبوی ہی کہ کیا کرو*

۱۰-تقیہ کس غرض سے دین مین داخل ہوا اگر نبی و امام دین تبلانے کے لئے آئے ہین تو چہپانے کے کیا معنی اور چہپانے کے لئے ہین تو فاصدع بما تومر واعرض عن المشرکین کی کیا معنی ہین۔

۱۱-غار مین آپ کے ساتہہ کون تہا حضرت ابوبکر صدیقؓ تھے اور یہی کہوگی تو بعد اسکے کہ خدا اونکو بشہادۃ لفظ لصاحبہ صحابی کہتا ہے تم کیون نہین کہتے*

۱۲-دوازدہم حضرت ابوبکر کی شان مین کلام اللہ مین ان اللہ معنا فرمایا ہے خدا تو اون کا ساتہہ دے تم کیون نہین دیتے۔

۱۳-حضرت علی یا ائمہ اہل بیت کی شان مین بہی کہین ان اللہ معنا ہے*

۱۴-حضرت ابوبکر کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امام بنایا اگر وہ کافر تہی یا فاسق تھی تو کیون بنایا

۱۵-حضرت امیر نے شیخین اور حضرت عثمان کے پیچھے نمازین کیون پڑہین اور اُنکے زمانے کے جہادون کی باندی غلام کیون اپنی تصرف مین رکہی اگر وہ کافر تھے تو یہ نماز ہوئی نہ جہاد پہر نہ مال حلال ہوا نہ باندیان اور مسلمان تہی تو بی اقرار امامت کیونکر مسلمان ہو گئے جواب معقول دیجئے*

۱۶- موافق ارشاد آیۃ- الذین آتینٰہم الکتاب یتلونہ حق تلاوتہ الخ- جو منجملہ علامات ایمان ہے یون معلوم ہوتا ہے کہ جس فرقہ کے لوگ بکثرۃ تلاوۃ قرآن کرینگے وہ تو مومن ہونگی باقی کا فراب فرمائے کہ ایسے لوگ شیعہ ہین یا اہل سُنتہ جواب معقول لکھئے اور اگر حق تلاوۃ سے خشوع وخضوع مراد لیتے ہو تو شیعون مین وہ بھی نہین اسلئے کہ خشوع کے لئے اعتقاد چاہئے شیعہ کلام اللہ کو بیاض عثمانی سمجھتے ہین باینہمہ حق تلاوۃ مفعول مطلق ہے اور عامل اُسکا یتلونہ اسلئے ضرور ہے کہ وہ بھی از قسم تلاوۃ ہو سو خشوع خضوع امر قلبی ہے اور تلاوۃ امر لسانی ؟

۱۷- آیۃ انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون سے یون معلوم ہوتا ہے کہ حفظ کلام اللہ خدا کا کام ہے اسصورت مین سُنی بندگان خاص ٹھیرے کہ خدا کا کام کرتے ہین اور انکا کیا خدا کی طرف ایسی طرح منسوب ہو جاتا ہے جیسے راز مزدورون کا بنایا ہوا مکان صاحب مکان کا بنایا کہا کرتے ہین۔

۱۸- شیعون کو کلام اللہ یاد کیون نہین ہوتا اگر یہ وجہ ہے کہ صحابہ اُستاد کلام اللہ ہین اور استاد کا بُرا کہنے والا کامیاب نہین ہوتا تو توبہ کیجئے باقی یہہ جو کہین کہین شیعہ ملقب بحافظ ہین یا ایک دو کا کہین کہین۔ نشان دیتے ہو البتہ اول تو کہنے کی باتین اور اگر سچ بھی ہو اہل سنتہ کے مقابلہ مین ایک دو کا حافظ ہونا بہت شرمانے کی بات ہے ؟

۱۹- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حیات النبی ہین تو حضرت فاطمہؓ نے ترکہ کیون مانگا زندونکی مال مین میراث جاری نہین ہوتی اور شہیدونکی نظیر دو تو یہہ نظیر کام کی نہین کیونکہ شہدا اُنہ کے بدن سے زندہ نہین ہین۔ اس بدن کے حساب سے تو مردہ ہین ہان جنت مین انکو دوسرا بدن ملجاتا ہے اور موت کا جواب بھی کام کا نہین کیونکہ موت سے حیات جاتی رہتی ہے تو آپ حیات النبی نہین اور نہین جاتی تو میراث کی کوئی صورت نہین۔

۲۰ کلینی وغیرہ کتب شیعہ سے یون معلوم ہوتا ہے کہ فدک منجملہ اموال فی ہے اور آیۃ ما افاء اللہ علی رسولہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اموال فی ملوک بنوی نتھی اسلئے کہ اول تو بشہادت آیۃ ذوی القربی یتمی مساکین وغیرہ شریک جنکی کوئی تعداد معین نہین جو اون سبکو پہونچائی دوسرے بشہادۃ آیۃ والذین جاؤ من بعدہم سے یون معلوم ہوتا ہے کہ منجملہ مصارف وہ لوگ بھی ہین جو ابھی پیدا نہین ہوئے اور قیامت تک پیدا ہوتے رہینگے سو اُنکی شرکت تک کی کوئی صورۃ نہین کیونکہ مالک

کا بالفعل موجود ہونا چاہئے باایہمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان انواع کی ہر ہر فرد کو نہ زمین فدک بانٹی نہ اوسکی آمدنی بانٹی اگر ملک ہوتی اون سب ہی کی ملک ہوتی اور آپ ضرور تقسیم کرتے ہو نہو وقف ہو اس صورۃ مین حضرت فاطمہ نے کیون طلب کیا کیونکہ وقف مین نہ میراث جاری ہو نہ ہبہ

سوال ۲۱- اگر خطاب فانکحوا عام ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چار سے زیادہ نکاح کرنیکی وجہ بیان فرمائیے اور خاص ہے تو خطاب یوصیکم اللہ ہی خاص ہے ہوگا اسصورت مین حضرت فاطمہ نے دعوے میراث کیون کیا اور اگر آیۃ یاایہا النبی انا احللنا سے تخصیص فانکحو کرتے ہو اول تو بعد نبوۃ تاخر نزول آیۃ یاایہا النبی یہہ بات متصور ہے اور ثبوت تاخر معلوم دوسری ایسی تخصیص بلکہ اسی ہی زیادہ تو بوسیلہ احل لکم ماوراء ذالکم سکے لئے متصور ہے۔

۲۲- حضرت ابوبکر اور حضرت عمرؓ کافر تھے تو حضرت علی نے دختر مطہرہ حضرت ام کلثوم کا نکاح اونسے کیون کیا اور نہ تھے تو باوجود اسلام کے تبرا کی کیا وجہ

۲۳ تبرا کی کوئی کلام اللہ یا حدیث متواتر مین سند ہے یا نہین اگر ہے تو پیش کیجئے نہین تو ایسے وسوسہ اندازونکی جھوٹی سچی باتو نپر اون قطعی نصوص کو جو مثل روز روشن حرمتہ اور کبیرہ ہونے پر سب و شتم کی دلالۃ کرتی ہین کیسکو بُرا کہنا کیون ثواب جانتے ہو۔

۲۴- اگر تقیہ فرض یا مستحب یا مباح تہا تو حضرت سید الشہداء نے کیون نکیا اور اس تہوڑی جماعت سے کہ دشمن کے عشر عشیر ہی نہ تھے کیون مظلومونکو قتل کرایا اور اُن کا بار اپنی گردن پر لیا اور نہ تہا تو حضرت امام حسن نے باوجود فوج کثیر کے کیون صلح کی اور جہاد نکیا اور دین کو برباد کیا اگر عذر علم انجام ہے اور دلیل اسکی یہہ ہے کہ امام تھے تو کیا حضرت امام حسینؓ کو علم انجام نتہا یا اسوقت امام نہ تھے۔

۲۵- اماموںکو علم ماکان ومایکون ہوتا ہے تو اس آیۃ کے اور سوا اسکے اور ایسی ہی آیتون کے کیا معنی ہوتے ہین قل لایعلم من فی السموات والارض الغیب الا اللہ اور اگر نہین تو پہر اس عقیدہ کی کیا جڑ اور کلینی کی روایتون کا کیا جواب ہے۔

۲۶- امامونکی موت اونکی اختیار مین ہے تو اذا جاء اجلہم لایستاخرون ساعتہ ولایستقدمون کا کیا جواب اور نہین تو اس عقیدہ فاسدہ کی کیا بنا ہے۔

۲۷- متعہ اگر جایز ہے تو الا علی ازواجہم او ماملکت ایمانہم کے مخالف ہوتا ہے کیونکہ متعہ کی عورت

باتفاق علماء شیعہ نہ منجملہ ازدواج ہے اور نہ منجملہ ما ملکت ایمانہم اور اگر جائز نہین تو پھر یہہ فضائل کیونکر
حاصل ہو سکتے ہین اور قصہ خیبر سے استدلال کرتے ہو تو وہ حدیث متواتر نہین جو ناسخ کلام اللہ ہو دوسرے
وہ حکم منسوخ ہو چکا نہین تو اُس سے تو کم ہی نہین کہ احتمال ہی پہر حال تمہارے پاس کیا دلیل ہے کہ
وہ حکم باقی ہے احتمال یہہ ہی تو ہے کہ اس آیۃ کا حکم جو نکاتون ہو فقط براے چندے بوجہ ضرورت رخصت
ہو گئی ہو علاوہ برین آیۃ والمحصنات من النساء کو بوجہ حلت متعہ منسوخ نہین کہہ سکتی کیونکہ بزعم
شیعہ فما استمتعتم بہ منہن فاتوہن اجورہن فریضہ اوس آیۃ پر متفرع ہے اور یہی آیۃ دستاویز متعہ ہے
مگر ہم پوچھتے ہین کہ عدۃ والی عورت محصنات مین داخل ہے یا نہین اگر داخل ہے تو یہہ ممانعت جسے
احسان کہئے بوجہ بقائی نکاح کی تو کہہ ہی نہین سکتی کیونکہ نکاح ایک امر اضافی ہے جو وجود ناکحین
پر موقوف ہے ہو گی تو بوجہ محافظت نسبت ہوئی لیکن اس صورت مین محصنین غیر مسافحین کے معنی مین
بھی یہ ہے احصان ملحوظ رہے گا پھر آپ ہی فرمائیے متعہ مین یہ بات کہان ہو اگر ہوتی تو یہان بھی عدت
ہوتی۔ اور اگر معتدہ داخل محصنات نہین تو فرمائیے پھر کس وجہ سے اوسکا نکاح ممنوع ہے حالانکہ یہہ
ارشاد موجود ہے واحل لکم ماوراء ذالکم اس صورت مین یون ہی نہین کہہ سکتے کہ معتدہ محصنات
مین تو داخل نہین مگر آیۃ والذین یتوفون منکم سے اسکی حرمت ثابت ہے چنانچہ اہل عقل پر ظاہر ہے
جواب معقول عنایت ہو ورنہ حرمت متعہ کا اقرار کیجئے۔

۲۸۔ منکوحۃ الاب ہے یا ام ولد الوالد سے متعہ جائز ہے یا نہین اگر جائز نہین تو کیا دلیل آیۃ ولا
تنکحوا ما نکح آباءکم سے تو فقط ممانعت نکاح ثابت ہوتی ہے اور جائز ہے تو نکاح ہی مین کیا نقصان تھا

۲۹۔ لواطت زنان جو مذہب شیعہ کے موافق جائز ہے اور دینون مین بھی جائز ہوئی ہے یا یہہ
پاکبازی اور سنت قوم لوط خاص مذہب شیعہ ہی کے لئے رکھی ہوئی تھی۔

۳۰۔ لواطت کے جواز کی کیا دلیل ہے اگر لفظ فاتوا حرثکم انی شئتم پر اعتماد ہے تو اُس سے تو تعمیم مقام ثابت
نہین ہوتی وقت معہود زوجہ کی رو و پشت اپنی طرف رکھنے کی اجازت نکلتی ہے باینہمہ جملہ نساؤکم
حرث لکم سے صاف یہ ثابت ہے کہ عورتین اولاد کی کہیتی ہین پھر آپ ہی فرمائین کہ بچہ دُبر زن
مین سے نکل سکتا ہے یا نہین اگر کوئی خاص کرامت زنان مذہب شیعہ مین ہو تو مطلع فرمائیے

۳۱۔ باندیونکی فرجون کا عاریت دینا جو علامہ حلی کی کتاب ارشاد مین موجود ہے اسکی

اسکی کیا دلیل ہے پہر آیۃ الاعلی از واجہم اوماملکت ایمانہم کی مخالفت کیا جواب

۳۲- لواطت سے ثبوت نسب کی وجہ تعلیم فرمائین توبڑی عنایت ہو۔

۳۳-آیۃ وجوہ یومئذ ناضرۃ الی ربہاناظرہ دیدار خداوندی پر شاہد ہے اور لفظ الی کو معنی نعمت لینا جو تیون سے کان گانٹہنا ہے کیونکہ اول ناضرۃ فرمایا اُس سے صاف ثابت ہو گیا کہ نعمائے خداوندی کے استعمال تک کی نوبت آگئی اس کے بعد پہر نعمتون کے دیکہنے کی کیا حاجت تہی جو یہ ترقی معکوس ایسے کلام معجز نظام مین آئی باینہمہ آیۃ کلام انہم عن ربہم یومئذ لمحجوبون کا کیا جواب دوگے اور آیۃ لاتدرکہ الابصار پر نظر ہے تو وہ سالبہ جزئیہ ہے باینہمہ سلب ادراک پر دلالت کرتا ہے نفی رویت پر دلالت نہین کرتا علی ہذا القیاس لن ترانی عدم سے قابلیت ابصار دنیوی حضرت موسی ثابت ہوتی ہے عدم دیدار ثابت نہین ہوتا ہان اگر لن اری بصیغہ متکلم مجہول ہوتا تو یہ خیال بجا تہا۔ اور اگر رویت اور ابصار کے لئے خواہ مخواہ تقابل کی ضرورت ہے اور اس وجہ سے تامل ہے تو اول تو خدا کے بصیر ہونیکے لئے جہانسے تقابل لاؤگے وہین سے اُسکے دیدار کے لئے سہی اگر ضرورت ہوگی تو ابصار کے لئے خدا کو ہی ہوگی کیونکہ تقابل تو طرفین ہی سی ہوتا ہے باینہمہ سامنے کا مکان سامنے کی جہتہ جسطرح بے جہتہ اور بے مکان سامنے ہے ایسے ہی خدا ہی ہو تو کیا عجب ہے پہر کلام اللہ کی تکذیب کیون کیجاتی ہے ؞

۳۴- آیۃ وعد اللہ الذین آمنو امنکم مین جو خلافت کا وعدہ ہے پورا ہونا تو اُسکا ضرور ہے کیونکہ خدا کا وعدہ ہے اور ادہر دیکہتے ہین تو خلیفہ موصوف باوصاف مندرجہ آیۃ مسطورہ سوا چار یار اور کوئی نہین ہوا خاص کر لیبدلنہم من بعد خوفہم امنًا سے تو روشن ہی ہو گیا حضرت امیر معاویۃ کو پہلی خلافت کے کفار سے کبہی خوف ہی نہین ہوا اور اگر خاص حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مراد لیجئے تو مخالفت بدلو الذین امنو لازم آتی ہے اس لئے کہ اوسے جمعیت ثابت ہوتی ہے نہ وحدت اور امام زمان کو مراد لیجئے تو وہ منکم کے مخالف ہے اسلئے کہ اوسکے موافق تو ان خلیفون کا صحابی ہونا بہی ضرور ہے ورنہ یہہ لفظ بیکار ہوگا اُسے لغو لازم آے گا اس صورت مین کیا وجہ ہے کہ انکو خلیفہ راشد نہین سمجہتے۔

۳۵-آیۃ یا ایہا الذین امنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یاتی اللہ بقوم سے یہ بات ثابت ہے

کہ جو لوگ مرتدین سے جہاد کرینگے وہ اللہ کے پیارے اور بڑے ہی کامل ہون گے مگر سوا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور اُنکے ہمراہیون کو اور کسی نے مرتدین سے قتال نہین کیا اور خوارج کو مرتدین کہنا ہی نہایت بیجا ہے اونکو بدعتی کہنا نہایت کار کا فر بدعتی غرض اوسی دین اوسی نبی کی معتقد ہین

۶ ۳۳۔ خدا کے ذمہ عدل واجب ہے تو آیۃ لایسئل عما یفعل وہم یسئلون کا کیا جواب ہے :

۷ ۳۳۔ بندہ اپنے افعال کا خالق ہے تو آیۃ وما تشاؤن الا ان یشاء اللہ کا کیا جواب :

۸ ۳۳۔ حدیث اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اہتدیتم بشہادت رسالہ المکاتیب آپکی کتابون مین موجود ہے اس سے صاف مذہب اہل سنۃ ثابت ہے۔

۹ ۳۳۔ آیۃ یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت بشہادت سباق وسیاق ازواج کے حق مین نازل ہے اسکا کیا جواب باقی حدیث اہل عبا اہل البیت سے یہ اعتراض نہین اوٹھ سکتا کیونکہ اس سے اتنا ثابت ہوتا ہے کہ برکت دعاء نبوی صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرات حسنین رضی اللہ عنہما ہی اہل بیت ہو گئے علے ہذا القیاس ضمیر مذکر سے استدلال کرنا غلط اول تو یہی کلمہ کم جو ضمیر مذکر ہے۔ دوسری جا حضرت سارہ کے خطاب مین موجود ہے علاوہ برین یہ اعتراض خدا پر ہوگا شہادت سیاق اور سباق کا جواب نہین"

۴۰۔ آیۃ الطیبات حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی شان مین نازل ہے اسکا شیعہ ہی انکار نہین کرسکتے یہ لفظ جسقدر اُنکی پاکیزگی پر دلالت کرتا ہے اوتنا لفظ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت ویطہرکم تطہیرا دلالت نہین کرتا کیونکہ لفظ طیبات صفۃ مشبہ ہے جو اصلی پاکیزگی پر شاہد ہے اور یذہب ویطہر تجدد پر دلالت کرتے ہین جس سے اول سے اوتنا پاکیزہ ہونا ثابت نہین پھر کیا وجہ ہے کہ آیۃ تطہیرا کے بھروسے اہل بیت کو معصوم کہو حالانکہ وہ بہی اصلی نہین بلکہ ازواج کی شان مین عارضی ناپاکی زایل ہوجانے پر دستاویز ہے اور باعتبار آیۃ الطیبات حضرت عائشہ صدیقہ اور سوا اُنکے اور ازواج کو معصوم نہین کہتے اگرچہ مورد خاص ہے پر الفاظ عموم پر دلالت کرتے ہین۔

۴۱۔ شیعہ کی عورتون کو مثلاً بوجہ متعہ فضایل ہون تو وہ مل سکتے ہین یا نہین۔

چوتھے متعہ مین بشہادت تفسیر منہج فتح اللہ شیرازی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا رتبہ میسر آجاتا ہے پانچوین متعہ مین خدائی مل سکتی ہے یا نہین فقط

۴۴۔ نکاح مین جو یہہ حکم رہا کہ زمانہ واحد مین ایک شوہر سے زیادہ سے عورت نکاح نکر سکے تو فقط بغرض محافظت نسبت ہے اور جب نسب پر نظر ہی نہین جیسے متعہ مین ہوتاہے چنانچہ جواب متعلق متعہ سے خوب واضح ہے تو متعہ در دریہ بلکہ نکاح دوریہ اور ہبہ زن منکوحہ و زن متعہ اور عسار تبہ زن منکوحہ و زن متعہ کیون جایز نہین فقط

## سوالات از جانب مولوی عبداللہ صاحب

### التماس بخدمت علماء شیعہ کہ ان سوالونکے جواب معقول مرحمت فرمای اور ناحق زمین و آسمان کو قلابے نملائے ورنہ خلفاء اربعہ کی خلافت و مرتبہ پر ایمان لائے

### سوالات

(۱) بعد وفات رسول اللہ صلعم کے ابوسفیان نے حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہ کو کہا تہا کہ اگر تم چاہو تو مین مدینہ کو سوار پیادہ سے بہردون اگر مہاجرین و انصار نے بیوفائی کی اور عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چہپایا تو باوجود اس سامان کے پہر وجہ تقیہ کی کیا تہی اور اگر بنی امیہ کا اعتبار نہ تہا تو بقول شیعہ مانعین زکوۃ وجہ منع زکوۃ کی یہی تہی کہ ابوبکر خلیفہ برحق نہین اس صورتمین مالک بن نویرہ اور اُسکی مانند سردار بنی تمیم اقوام وغیرہ کے مدد کو موجود تھے اور اتباع امام برحق کے مشتاق پہر اس سب خرابی اوٹہانیکی اور گمراہی کو جڑ جانیکی کیا وجہ ہوئی اگر بالفرض حضرت امیر جہاد فرماکر مثل اپنے زمانہ خلافت کے غالب نہ آتے یا مثل حضرت امام حسین شہادت پاتے حجت تو تمام ہو جاتی۔

۲۔ امیر المومنین اور جملہ امہ کے تقیہ کرنیکے راوی وہ لوگ ہین جو آپ ہی خادم خاص ان حضرات کی بنتے تھے مگر یہہ حضرات اون لوگون کے حقمین بے مزاری ظاہر فرماتے تھے اگر کوئی ثبوت تقیہ کا اس کا این نہج کہ جان بچانیکے لئے دین اور آبرو سب کچہہ برباد ہو جائے تب ہی تقیہ ہی کیجئے اگر کچہہ سند قرآن و حدیث سے ہو تو بیان فرمائیے یا عقل سلیم تقاضا ہو تو کہئے:

۳۔ انبیا اور امام ہدایت خلق کے واسطے ہوتے ہین جب اونہون نے تقیہ کیا اور حق بخوف دشمنون کے چہپایا تو حق کا پہیلانیوالا کون ہوا اور آپ لوگون تک کیونکر حق پہونچا اور جب دوزبانی ہوئی اور دو رنگ، تو تمیز حق کی کیا ہے اور اب لوگونے کس نہج سے حق پہچانا:

(۴) اس زمانے کے بعضے علماء شیعہ یا عوام جو تقیہ نہین کرتے اب انکو کیا امن حاصل ہو گیا ہے اور اگر وہ ایسے امامون ہین کہ تقیہ کی حاجت نہین تو حضرت امام مہدی کیون غار سر من راے مین اس دم تک غیبت کبری مین معروف ہین یا حضرت امام خطا پر ہین یا یہہ لوگ خلاف امام عمل کر رہے ہین ؛

(۵) بعد گزرنے زمانہ عباسیون کے تسلط چنگیز خانی مین جس مین علماء شیعہ کو نہایت فروغ ہوا ہے اور زمانہ سلاطین ایران اور امراء ہندوستان مین حضرت امام نے خروج کیون نہ فرمایا اور اگر دعوت سلطنت مین امید بہبود نہ تہی تو بطور ائمہ سابق ان ممالک مین ظہور فرماکر محبین کو ہدایت فرماتے اور اعداء پر حجت قایم کرتے طول عمر امام کا ایک ایسی کرامت ہوتی کہ سنّی تو سنّی یہود و نصارا اور کفار چین و ہند پر حجت تمام ہوتی کوئی وجہ معقول ارشاد ہو۔

(۶) شیخین کے باب مین علماء شیعہ کے اقوال مختلف ہین بعضون نے منافق اصلی اور بعض نے مرتد بعد واقعہ غدیر اور بعض نے مرتد بعد وفات اور بعض نے ایمان سے خارج اور اسلام مین داخل اور بعض نے مرتکب اکبر کبایر یعنے حق چہپانے والا کہا ہے ان وجوہ پر یا تو رسول اللہ صلعم معاذ اللہ نادان یا نہایت عاجز اور خداوند کریم ہی ڈرتا اور اُنکے نجات پر قادر نہوتا ان باقی صورتون مین رسول اللہ صلعم کی صحبت نہایت بے تاثیر تہی کہ سواء دو ایک کے کوئی مخلص نہ رہا اور حضرت امیر المومنین کو خمس اور فی انکے جہاد کا لینا اور لونڈیونپر تصرف کرنا کیونکر جایز ہوا اور نہ انکا لڑنا جہاد تہا اور نہ وہ دین کے مددگار تھے نہ یہ کچہہ غنیمت اور فی تہی

(۷) مذہب شیعہ خلاف ظاہر ہے اسلئے کہ حضرت امیر سے لیکر تا جملہ ائمہ بظاہر اہل سنت تھے اور شیعہ کو اُس مین گنجایش انکار کی نہین دعوی تقیہ جو بہت سے امور کا جواب ہے اسی پر مبنی ہے اور اثبات خلافت کی واسطے دلیل یقینی چاہئے وہ کیا دلیل ہے عقلی یا نقلی ارشاد ہو۔

(۸) آیت انما ولیکم اللہ و رسولہ نص نہین ہوسکتی اور شان نزول اگر خاص ہو تو حکم عام ہوتا ہے اور الذین امنوا صیغہ جمع کا ہے اور انگشتری دینی نماز مین اس روایت کا کیا ثبوت ہے اور سواے حضرت امیر کے اور کوئی مراد نہو اُسکی کیا دلیل ہے اور انگشتری کا دینا زکوٰۃ تہا جیسا ظاہر لفظ قرآن سے معلوم ہوتا ہے تو اس مین کیا وجہ کمال کی ہے کیونکہ فرض ادا کرنا ہر مسلمان کا کام ہے۔

(۹) حدیث ثقلین یعنے خطبہ غدیر وہ ہی پوری حجت نہین مولی کا لفظ مشترک ہے اور اللہم

معنی کا موجود ہے پہر شیعہ کے پاس کیا حجت ہے کہ ایسے امر ضروری کو کہ مثل اقرار توحید و رسالت ہی ایسی چیستان کی طرح ثابت کرتے ہین۔

(۱۰) اذان کے اندر جو اشہد ان امیرالمومنین علیا ولی اللہ مذہب شیعہ مین زائد ہوا ہے اور معمول یہ ہے اگر ایسی اذان زمانہ رسول اللہ صلعم سے اسیطرح مروج اور مروی ہے ہوتی آئی ہے تو اُسکی سند ارشاد ہو اور اگر بعد مین ارشاد ہوئی تو کون سے امام کے وقت مین یہ صورت اعلان مذہب کی ہوئی

(۱۱) حضرات امیرالمومنین امام حسینؑ وعلی اباءہ الکرام نے جو گردن تقیہ کی میدان کربلا مین مار دی۔ علے الخصوص جب سب رفقاء شہید ہو چکے تھے تو اُسکی کوئی وجہ معقول ارشاد ہو اور فسق پزیر کیا کفر و ارتداد و نفاق خلفاء سے کچھ بڑہا ہوا تہا جو حضرت امام نے ایسا کیا؛

(۱۲) اولاد ائمہ نے جیسے حضرت زید شہید اور یحییٰ بن زید اور اسمٰعیل نے دعوے امامت کیا شیعہ کے اصول پر ناصبی بلکہ اسلام سے خارج ہوتے ہین اور چاہئیے یون تہا کہ اہل بیت اور ی بافیہ نص امامت سی انکو زیادہ آگاہی ہوتی اور آیت تطہیر کا اثر اور عشرہ کی تمسک بہ ہونیکی کچھ تو تاثیر انمین باقی رہتی علاوہ برین ائمہ نے جو اُس زمانہ ہی مین انکے فعل کو گناہ تک نہ گنا اس کا کیا جواب ہے +

(۱۳) یہ زمانہ بزعم شیعہ امام سے خالی نہین اور امام سے یہ غرض ہے کہ حجت قایم ہو اور طالب حق کو حق مل سکے اب امام کی یہ غیبت کہ آشنا و بیگانہ کسیکو رسائی نہین اب سارے جہان مین موافق و مخالف مین کوئی طالب حق نہین یا دین مین کوئی حاجت پیش نہین ہوتی یا یہ صورت امام سے خالی ہونیکی نہین ہوتی اگرچہ یہ وجود عدم کی برابر ہے؛

(۱۴) حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اپنی خلافت کے زمانہ مین شیخین کے مناقب برسر ممبر بیان فرمائے ملکہ تفضیل پر حد افترا سے تہدید کیا اگر یہہ تقیہ تہا تو ان مردے لوگون سے تہا یا زندون سے زندے تو آپ کے سب شیعہ تھے اور جان نثار تھے اور بعض منافق بہی ہون گے تو ایسے لوگون کا کیا ڈر تہا اور مردون سے اتنا ڈر خارج قاعدہ سے ہے بہت ہو تا سکوت فرماتے یا قلیل سی کچھ تعریف کردیتے اسکی کیا وجہ ہے ارشاد ہو؛

(۱۵) جب اپنی خلافت کے وقت مین حضرت امیرالمومنینؑ کو حاجت تقیہ تہی تو فرمائے شیخین کے زمانہ مین اگر خلافت ہو بہی جاتی تو کیا کام نکلتا اس سے معلوم ہوا کہ جز وعدہ موہوم خروج مہدی

علیہ و علی ابائہ السلام زمانہ غلبۂ حق کا کوئی نہین ہوا جب گیارہ امام اس تنگی سے ہوئے اب بارہوین امام سے باوجود اتنی غیبت کے کوئی عاقل کیا توقع رکہہ سکتا ہے اس مخافت کی کوئی وجہ معقول بیان فرمائیے فقط

## خط شکایت امیز منشی شیخ احمد صاحب مع حال صفائی عقیدہ خود بجانب مولوی عبداللہ صاحب

حضرت مولوی صاحب

جوابات جو آپنے بہیجے ہین وہ واقعی نہایت عمدہ اور قابل تعریف ہین جس جس معاملہ مین مجکو شک واقع ہوا تہا وہ معاملات طے ہوگئے اور جو کچہہ معاملات اور شک سے باقی ہین وہ بوجہ برہمی مزاج خدام مین پوچہہ نہ سکا مگر عالم و فاضل کو سوال کے جواب دینے مین سختی اور برہمی کرنی واجب نہین کیونکہ علماء کا یہی کام ہے اور سائل جسکو پوچہنا کسی امر کا منظور ہوتا ہے وہ کس سے پوچہے سوائے عالم کے مگر افسوس کہ یہان برخلاف معاملہ ہوتا ہے کہ آیندہ سائل سوال نہ کرے فقط بندہ شیخ احمد

## خط مولوی عبداللہ صاحب بجواب خط منشی شیخ احمد صاحب

مہربان والاشان حنانۃ لاتعد منشی شیخ احمد صاحب سلمہ اللہ تعالی — خاکسار عبداللہ بن مولوی محمد لقا

بعد سلام مسنون الاسلام منظہر مرام ہے کہ خط فرحت پہنچا باعث فرحت بیغایت کا ہوا- جو کہ اپنے شکایت برہمی مزاج کی تحریر فرمائی یہہ تحریر بسبب ناواقفیت کتب مناظرہ کی ہے جب آپ داب مناظرہ سے واقف ہونگے یہ برہمی بموقع اور خلاف طبع معلوم نہوگی- خصوصاً مذہبی مناظرہ مین کہ ایک دوسرے کو گمراہ اور ناحق شناس جانتا ہے اس کی تصدیق آپکو ان تحریرات سے جو کہ سید احمد خان کیطرف بطور فتوی ہوئی ہین اونسے ہو جاوے گی اور واللہ ثم باللہ آپ ہماری کلام کے مخاطب نہین بلکہ ہماری کلام کے مخاطب وہ ہین کہ جنکی مجاورت سے تمکو یہ شبہات دینی متین مین پڑ گئی اور وہ لوگ در حقیقۃ عند المسلمین خصوصاً نزد علماء ایشان ایسے ہی ہین جیسا کہ ہم نے انکو لکہا ہے کیونکہ سہارنپور مین علماء شیعہ نے اظہار دیا کہ ہمارے مذہب مین تبرا فرض عین ہے اور جسطرح بن پڑے کرتے ہین یہانتک کہ دہلیز اور فرش کے نیچے خلفاء کے نام لکہہ کر زمین کے لیئے رکہتے ہین- جب انکا یہہ حال ہے تو علماء سنیہ موافق قول فقہاء سب الشیخین کفر کفر کا فتوی دیتے ہین اور ہم نے تمہاری اس شبہ کی پیش بندی کر دی تہی چنانچہ عبارت سوال سے واضح ہے کہ ہم نے مخاطب علماء شیعہ کو بنایا ہے آپنے اس کا کچہہ خیال نفرمایا جو کہ سوالات آپنے کئے تہے وہ درحقیقت ہم نے شیعون کی طرف سے سمجہے اور تمکو سفیر محض جانا- اس لیئے ہم نے انہین سے سوال کئے ورنہ خاص تم سے سوال کرتے مگر واللہ ہم تمکو سفیر جانتے ہین- کیونکہ درحقیقت آپکو پوچہنا مدنظر ہوتا تو آپکو یہان آنے سے کیا یہ نہیں آ جیسے اور لوگ مسئلہ پوچہہ جاتے ہین آپ بہی پوچہہ لیتے پر چونکہ آپ نے لکہکر بہیجی ہم نے جانا کہ یہہ اور ہے در پردہ سوال

کرتا ہی کیونکہ آپکا تو عقیدہ ایسا نہین اس لئے ہم نے اوسکو ہدف بنایا آپکو کیون ایسا برا معلوم ہوتا ہی ہرگز
ہرگز آپ کی طرف خطاب نہین شوق سی جو چاہو پوچھو تم ہماری مہربان اور کرم گستر ہو آپ کے حسن ظن سے نہایت
بعید ہی کہ آپ ایسے خطاب اپنی طرف جانین اور ہماری عین خوشنودی ہی کہ جو شبہات تمکو اور باقی ہون وہ
بہی پیش کر دو تاکہ مذبذبین مین نرہو اور اپنی دین کی پختگی معلوم ہو جائی۔ حدیث مین آیا ہی کہ ناواقف کی
شفا سوال ہی یعنی جسکو شبہ لاحق ہو اوسکو پوچھ لینا چاہیئ ورنہ شیطان بلکہ بعض انسان صورتاً و شیطان حقیقتاً
مثل روافض کے اوس شبہ کو اور پختہ کر دیتے ہین حتی کہ خارج از اسلام ہو جاتا ہی اس لئے التماس ہی کہ ضرور
بالضرور طبیعت شریف کو شبہات باقیہ سے صاف کر لیجئے آپ کے والد ماجد رکن دین کے تہی بمقتضاء الولد
سر لابیہ کے آپ کو بہی صفائی در باب عقیدہ ضرور حاصل کرنی چاہیئ جبکہ ہماری تمہاری اتحاد حاصل ہے تو
مناسب ہی کہ آپ بے تکلف تشریف لاکر بالمواجہ خواہ علانیہ یا در پردہ صفائی باطنی کر لیجئے نقل مشہور ہے
شرع مین کیا شرم ہی جبتک آدمی اپنی دین کی کتابون سے واقف اچہی طرح نہین ہوتا اور دوسرے دین
کی کتابین نظر سے گذرتی ہین تو یقیناً شبہات پڑ جاتے ہین۔ اسیواسطے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے توریت
دیکہنے سی حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسی شخص کو منع فرمایا اسواسطی عاقل کو مناسب ہی کہ جبتک طرفین کے دلایل
نہ سُنے ایک طرف نہ ڈہل جائی۔ حاکم بہی دونون ہی بات سنکر فیصلہ کرتا ہی خاص کر دین کے باب مین نہایت
احتیاط رکھنی چاہیئ اس قاعدہ کو اگر آپ بہی ملحوظ خاطر شریف رکھین گے تو انشاءاللہ کبہی کسی بیدین کے دہوکے
مین نہ آئین گے اور یہ جو کتاب تمہاری سوالات کے جواب مین بہیجی تہی یہ مدرسہ عربی دیوبند کی طرف سی
تہی اور انہین سوالات کے جوابات جناب مولینا مولوی محمد قاسم صاحب نے میرٹھ سے بہیجے ہین بعد نقل کے وہ
بہی خدمت مین مرسل ہونگی۔ جیسا کہ جواب مدرسہ سے ازالہ شبہات ہوکر آپ کو نفع حاصل ہوا انشاءاللہ
مولوی صاحب ممدوح کے جوابات سے اوس سے زیادہ نفع حاصل ہو گا اور باقی شبہات اگر پیش کر دو تو فبہا
ورنہ انکو بہی شبہات زائدہ پر قیاس کرکے گذشتہ جانو مگر پیش ہی کرنا اولی اور انسب ہی۔ والسلام علی من اتبع
الہدیٰ فقط۔

## اشعار طبعزاد مولوی عبداللطیف صاحب سہسپوری طالب العلم مدرسہ عربی دیوبند ضلع سہارنپور۔

| | |
|---|---|
| حمد خدا و نعت نبی مین میری زبان ؛ | لرزان ہے مثل بید کہ ہیبت کا ہے مکان |

کیاتاب ہے قلم کو لکھے وصف چار یار
کیا پوچھتے ہو خوبی حضرات اہل بیت
اے سالکان سنت خیر البشر سنو
شیخین کی جو شان مین کرتے ہین اعتراض
کرتے ہین جو خلافت شیخین مین کلام
شیر خدا کی زور شجاعت سے سوہنہ کو موڑ
کھتے ہین صاف صاف خلافت علی سے لی
ایسا ہی بن خطاب نے اون سے کیا سلوک
دعوی حب حیدر کرار دیکھنا ؛
ظاہر مین پنجتن کی محبت مین دم بھرین
عبداللہ بن سبا جو یہودی تھا بد گہر
لعنت پہ جنکی ٹھہرے ہے بنیاد آنکے
صدیقہ جنکی شان مین نازل ہو طیبات
کچھ بھی لحاظ ننگ علی ہی نہین انہین
مرثیہ کو کتاب الہی سمجھتے ہین ؛
بولین کہیا چ خانہ کو سب خانۂ امام
صدہا بنائے شاہ نجف اور کربلا ؛
ہر سال تعزیہ یہ بنا کر کے روسیاہ
کھتے پھرے ہین شہر کے کوچو مین برملا
اللہ رے یہہ حب علی اور یہہ گفتگو ؛
باغ فدک کے باب مین ناگفتنی کھین ؛
جو جو کھین ہین فاطمہ زہرا کی شان مین
متعہ کا ایک بہانہ عجب ہاتھہ آگیا

مداح جنکا آپ ہی ہے رب دوجہان
مضمون انکا اسے کرتا ہے خود عیان ؛
شیعونکا حال نظم مین کرتا ہون کچھ بیان
ہین محض بے وجود کچھ انکا نہین نشان
بے اصل ہے سمجھتے نہین ہین وہ بدگمان
دھبا لگائین ہائے تقیہ کا ناگہان ؛
از راہ ظلم حضرت صدیق نے میان
عثمان ذی حیا کا بھی ایسا ہی یہہ بیان
ٹپکے ہے اس کلام سے جو کچھ ہے دوستان
باطن مین سو طرح کی عداوت رکھین نہان
پیرو او سیکھے ہین یہ سبھی خورد اور کلان
پھر وہ محب آل نبی ہون بھلا کہان
یہہ انکا ہو نہ جو انکو کہین کچھ خدا کی شان
داماد مرتضی کو کھین میر خائنان ؛
قرآن کو بتاتے ہین ہنارت کی پوتھیان
مسجد کو گاؤ خانہ سمجھتے ہین بد زبان
لکھا بنائین گور شہ مختصر خاندان
روح یزید و شمر کو کرتے ہین شادمان
قید یزید مین ہوا حضرت کا خاندان
پردہ مین دوستی کے کرین دشمنی عیان
لانورث وہ سنتی نہین ہین بگوش جان
پھٹ جاز مین قریب ہے گر جائے آسمان
مشہور وقف ہے زنان مین ہر ایک پیر اور جوان

وہ انکے مجتہد ہیں کہ جنکے قیاس سے
مومن وہی ہے جو کہے اصحاب کو برا
سمجھائے کوئی لاکھ پہ یہہ مانتے نہین
ہین چند اعتراض قدیمی گھڑی ہوئے
علماء دیندار سبھی دیکر انھین جواب
ہر شیخ احمد ایک جوان دیوبند مین
دیکھا جو اونکو مولوی یعقوب نے تمام
دندان شکن جواب لکھوا انکا کل تلک
پھر وہ سوال مولوی صاحب نے جلد تر
لکھکر جواب مولوی قاسم نے فی البدیہہ
عبد اللہ مولوی نے بہی اونکا لکھا جواب
وہ سب جواب مسجد جامع مین الغرض
شاباس و آفرین کی صدا چارسو ہوئی
پھر وہ جواب بھیجے گئے جب کہ لکھنؤ
تاریخ کا جو فکر تھا عبد اللطیف کو ؛؛
کس فکر مین ہے دیکھ لے حالات لکھنؤ

جاری ہوا جہان مین اک فعل لوطیان
مینے سنا ہے بارہا یہہ قول شیعان
سنتے نہین کسیکی حدیث ہووے یا قرآن
کرتے ہین باربار وہی پیش مومنان
تر دید مین ہین مذہب باطل کے جاودان
بھیجے تھے مدرسہ مین سوال اوس نے ناگہان
عبد اللہ مولوی کو بلا کر کہا کہ ہان ؛؛
تا آئین راہ راست پہ بدراہ گمرہان
ایک خط مین بند کر کے میرٹھہ کو بھی روان
بھیجے وہ دیوبند مین فی الفور اے میان
کس شان و اہتمام سے دو دنکے درمیان
کس لہجہ سے پڑہے گئے پیش شائقان
احسنت و مرحبا کی ندا سے کھلے دہان
ہر مجتہد کی آیا زبان پر کہ الامان ؛
ہاتف نے کان مین کہا یون آ کے ناگہان
چکر مین آرہا ہے ہر اک مجتہد یہان۔
۱۲ ہجری ۹۰

ایضاً منه

بفضل خدا طبع فرموده اند ؛
سن الطباعش چو میجو استم
جوابات شیعه بطمر ز نکو ؛
ملک گفت رو رو رافض بگو ؛
۱۲ ہج ۹۱

اطلاع

کوئی صاحب بلا اجازت احقر کے قصد طبع نفرماوین

العبد طالب نجات محمد سراج عفی عنه ؛

ان الذین فرقوا دینہم وکانوا شیعا لست منہم فی شیء

حصہ دوم

# اجوبہ اربعین

رد روافض

باہتمام [illegible] حاجی محمد سراج الدین [illegible] مطبع [illegible]

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین الرحمن الرحیم مالک یوم الدین والصلوۃ والسلام علی سید المرسلین واٰلہ و ذریتہ وصحبہ اجمعین
اما بعد طالب نجات محمد حیات عرض کرتا ہے کہ یہہ کتاب لاجواب دوسرا حصہ اجوبہ اربعین کا ہے پہلے حصہ مین
اٹھائیس ۲۸ سوال معہ جواب چھپے ہین اب باقیماندہ بارہ سوالات اہل تشیع کے جوابات جو خاص ریختہ قلم صواب
رقم فاضل بینظیر عالم عزیز خاتم المحققین سلطان المدققین تحفۃ الاکارم جناب مولینا مولوی محمد قاسم صاحب
نانوتوی کے ہین اس حصہ مین طبع ہوئے اب یہہ کل سوالات بہی اور جوابات بہی چالیس چالیس پورے ہوگئے
مگر افسوس کہ اس نالایق کی جی کی جی ہی مین رہے اور جو جیمین نہ تہی وہ بے ساختہ زبان قلم سے نکل گئے
یعنے اس کتاب کا دیباچہ میری طرف سے لکہا گیا تو بے اختیار جیمین آیا بلکہ واجب و فرض تہا کہ مین کچہہ ذکر خیر
جناب مولینا ممدوح سلطان الاذکیا امام الاتقیا امیر الفقراء نحریر العلماء کا بہی لکہون اور اس فرصت و مدت
قلیل مین اون کے قلمبرداشتہ تحریر متینہ کے کچہہ تعریف واقعی اور توصیف حقیقی بلا مُبالغہ بیان کرون مگر اول
تو مجہمین نہ قوت بیانی نہ طاقت لسانی نہ چندان معنے فہمی نہ سخندانی پہر کس حوصلہ پر فصحاسے ہمداستانی
دوسرے اگر کچہہ سنے سنائے سیکہے اوڑائے سٹر پٹر خاک بدتر دو چار حرف شاید لکہہ بہی سکتا تو اس اندیشہ نے
ہاتہہ روکا کہ مبادا حرف ان مزخرفات کے ہی جوابات لکہنے مین کوئی جناب ممدوح کی تعریف کا حصر سمجہہ لے
یا خدانخواستہ ان جوابات کی عظمت پر سوالات کے متانت اور سائل کی لیاقت پر بہی کسیقدر احتمال کرے
اس لئی میری زبان تو دلی تمنا کے ادا سے عاجز و قاصر رہے مگر ہان قلم بیہودہ رقم سے بہ نسبت سوالات کی
نفرین کی جگہہ بے ساختہ آفرین نکل گئی کیونکہ اگر اہل شیعہ یہہ زہر نہ اوگلتے تو مولینا کی قلم سے یہ مضامین تریاق
فاروقی کیسے نکلتے اگر یہہ لوگ محرک نہوتے تو مولینا ممدوح اہل تسنن کی بے علمی پر رحم فرما کے اپنے احباب کے
اصرار سے کیون اپنے اوقات قدسیہ کو اس طرف ضایع کرتے اور پہر کس ذریعہ وحیلہ سے یہہ جوابات دندان
شکن اور جواہرات سخن آویزہ گوش ہوتے۔ اس ظلمات مین تو ہمکو آبحیات ملا ہے شجرۃ الایمان کے سرسبز
ونشو ونما ہونے کے لئی یہہ عُمدہ کہات ملا ہے اسے کسیس نے تو مولینا کے شمشیر قلم کے جوہر دکہائے ہین اس
[illegible]ک نے تو آئینہ قلوب کے زنگ مٹائے ہین۔ اللہ اللہ ع یہہ لعل بے بہا پائے ہین ہمنے کوڑے کرکٹ مین
اب ان سوالات کے رکاکت اور اُنکے جوابات کی وجہہ تحریر کی نسبت جو جناب مولینا لکہتے ہین وہ دو تین

سطور ن ہی ہم بلفظ سوال وجواب سے پہلے لکھے دیتے ہین وہ فرماتے ہین کہ ہرچند تحریر سوالات سے سایل کی لیاقت اور حُسن فہم ایسا آشکارا ہے جیسے کالے توے مین سے چاند مگر باین نظر کہ اگر ایسے سوالات کا جواب نہین دیا جاتا ہے اور یون سمجھکر کہ جواب جاہلان باشد خموشی اگر ایسے خرافات کے جواب مین سکوت کیا جاتا ہے تو جاہلون کو اور بھی جرات ہوتی جاتی ہے اور باطل کو اور بھی حق سمجھنے لگتے ہین اسلئے مختصر مختصر جواب سوالات مرقوم ہے وباللہ التوفیق۔

## سوال اول از جانب شیعہ

سنی کہتے ہین کہ یہہ شیعہ گری کس سے ایجاد ہوئی فقط ایران سے نکاس اس فرقہ کا ہے بیچاری ایران والے تعزیہ نہین بناتے البتہ اور طرح کی بدعت قبیحہ کرتے ہین سو انشاء اللہ تعالےٰ بہ یوم الحساب معلوم ہوگا آدمی کو چاہئیے کہ جسمین دخل ہو اسمین دخل نہ دے سینون کو معلوم نہین کہ شیعہ کسے کہتی ہین اور سنی کسے آخر اس کہانی کو کسے کتاب سے کہتا تہا جبکہ سُنی کے کلام سے معلوم ہوا کہ شیعہ ایران سے ہوئی تو ضرور سنی مسلمانون نے حضرت امام حسینؑ کو ذبح اور امام حسنؑ کو زہر دیا پھر یزید ہونے سے کیون بُرا مانتے ہین واضح ہو کہ شیعہ اُسے کہتے ہین کہ بعد آنحضرت کے آئمہ اثنا عشر علیہم السلام کو جانشین حضرت کا جانے اور سنی اُسے کہتے ہین کہ بعد آنحضرت کے شیخین وجناب امیر و معاویہ و یزید و عبدالملک و ولید و ہشام و سلیمان و ولید بن یزید کو اعتقاد کرین چنانچہ تصریح اسکے ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ مین صفحہ ۱۵۰ اور ابن حجر عسقلانی نے وملا علی قاری شارح فقہ اکبر و قاضی عیاض وغیرہم نے کی ہے۔

## جواب اول

اجی صاحب اتنا کیون بُرا مانتے ہو اور مذہب شیعہ کی ایران سے نکلنی سے ایسا کیون کانون پر ہاتھ دہرتے ہو سینونکا یہہ مطلب نہین جو آپ سمجھ لئے یہہ فرقہ یون تو بہت دنونسے کار فرمائے بدعت وفساد ہی ہان ہندوستان مین یہہ بدعت البتہ ایران ہی کی بدولت پہونچی ہے نہ ہمایون اور بادشاہان ایران کی باہم یہہ ربط واتحاد ہوتا نہ وہان کے امراء علما یہان آکر سادہ لوحان ہندوستان کو گمراہ کرتے بالجملہ ہندوستان مین یہہ فساد ایرانیون ہی کی طفیل پہیلا ہے ورنہ یہ فرقہ یون تو قدیم سے چہپا چہپایا چلا آتا تہا اور انہین صاحبون نے جگر گوشہ سیدۃ النساء رضی اللہ عنہا حضرت شہید کربلا رضی اللہ عنہ کو شہید کیا تفصیل اسکی اگر مطلوب ہے تو کان دہرئے اور سنئے کوفیان باوفا جنہون نے سالہا سال داد شیعہ گری دی

تھے حضرت مسلم رضی اللہ عنہ کے ہاتھہ پر بیعتہ کرکے پھر پھر گئے اور میدان کربلا مین آکر خون شہیدان اہل بیت
علیہم السلام سے دست کربلا کو رنگین کیا کوی صاحب حضرات شیعہ سے پوچھی یہ کون تھے اور کسکی مرید تھے
حضرت امیر علیہ السلام رونق افروز کوفہ رہی یا حضرات اصحاب ثلثہ امیر معاویہ کے مقابلہ مین یہی مدعیان
محبتہ تھی جنھون نے دعوائے تشیع کرکے انجام کار بیوفای کی یا اور کوئی بالجملہ حضرت امیر علیہ السلام کی رکاب
مین ہمیشہ یہی مدعیان دروغ رہی جنکی مداخلتہ کے باعث دوستان با اخلاص کو رسائی نہو نی پائی
الغرض یہی با وفایان بیوفا حضرات ائمہ علیہم السلام کو ہمیشہ دہوکا دیتی رہی حضرات امیر علیہ السلام
کی شکست کی باعث یہی ہوی اور حضرت مسلم کو انہون نہی نے شہید کرایا حضرت سید الشہداء وشہید
کربلا کی جان نازنین پر انہین کی تیغ ستم چلی حضرت زید شہید صاحبزادہ حضرت سجاد انہین بزرگوارون
کے بہروسے جان بحق ہوئی سُنی بیچارے تمہارے گمان کے موافق کسدن ساتھہ ہوئے تھے سچ یون ہی
حضرت شیعہ ناحق یزید وشمر اور کارپردازان عبد اللہ بن زیاد ہین زمانہ کے گذرجانیسے ناچار ہین ورنہ
جو کچھہ کرتے حضرت امام ہی کے ساتھہ کرتے ناچاری اُنکی مقبرہ کی تصویر اور اُنکے ہمراہیون کے نعشون کی
خبر لیتے ہین ڈہول بجاتی ہین علم اوٹھاتے ہین شدسے دکھلاتے ہین یہہ کام اُس روز کسنے کئی تھے مشتی نمونہ
خروارے ؎ قیاس کن زگلستان من بہار مرا - اور یہ سچ ہے کہ سُنّی اصحاب اربعہ یعنی چار یار کو بترتیب
معلوم جانشین حضرت سید المرسلین صلے اللہ علیہ الہ اجمعین سمجھتے ہین اور خلیفہ راشد اعتقاد کرتے ہین پر
امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور یزید پلید اور عبد الملک وغیرہ کو سُنیون مین کوئی ایک ہی خلیفہ راشد نہین
سمجہتا ہان جھوٹ کا جواب جھوٹ ہے دروغے راجزا باشد دروغی اسلئی یہ عرض ہی کہ حضرات شیعہ البتہ ان
بزرگوارون کو امام اور خلیفہ سمجھتے ہین ورنہ یون انکا اتباع نکرتے کہ حضرت امام ہاتھہ نہ لگے تو انکی روضہ
کے بانس بانس جُدے کرڈالے اور حضرت قاسم پر بس نچلا تو اونکی نعش پر تبر چلا کر دلکے پھپولے پھوڑے
مرثیہ گائے اور شادیانے بجائے باقی یہہ جو آپ ابن حجر مکی اور ابن حجر عسقلانی اور ملا علی قاری اور قاضی
عیاض کا حوالہ دیتے ہین یہہ آپ کا قصور نہین یہہ آپکے مذہب کی خوبی ہے تقیہ کی آڑ مین جہان خدا تعالے
اور حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر سیکڑون طوفان باندہے خدا والون اور رسول والون پر
ہی ایک تہمت لگائی چلی تو کیا بیجا کیا اجی صاحب اہل سنتہ ان لوگونکو بادشاہ سمجھتے ہین خلیفہ راشد
نہین سمجھتے اگر کسینے ان کو خلیفہ لکھدیا تو اس سے خلیفہ راشد مراد نہین حضرت داود علیہ السلام

کے حق مین وشدفرمانا ملکہ اور حضرت سلیمان علیہ السلام کی شان مین وہب لے ملکا وارد ہوا بلکہ جواب
خداوندکریم اپنی شان مین لله ملک السموات اور لمن الملک الیوم لله الواحد القہار فرماتاہے پر اس لفظ
سے آج تک کسی خوش فہم نے یہہ نسمجہا کہ جناب باری اور یہہ دونون نبی علیہما السلام بہی ایسی ہی تہی جیسی
اور ملک والے مثل نمرود شداد فرعون کے گذرے ہین یا پادشاہان مذکور فقط بوجہ ملک داری خدا اور انبیا
مذکورین کی برابر ہوگئی یہہ خوش فہمی البتہ حضرات شیعہ پر ختم ہوئے اور لفظ ملک کو جو فہم کے پیش کے ساتہہ
ہی کچہہ چندان مفید مطلب اہل سنۃ نہین سمجہتی تو کلام الله ہی مین الملک لام کے زیر اور میم کی زیر کی
فرماتے ہین اگر کلام الله یاد نہو اور کیون ہوگا تو اونتیسوین سیپارہ مین سورہ حشر کا مطالعہ فرمادین
اور یہہ فرماوین کہ لفظ ملک جو میم کی زبر اور لام کے زیر سے ہی کیا معنی ہین بادشاہ ہی کو کہتے ہین یا کچہہ
اور معنی ہین اگر حضرات شیعہ اس بات کو تسلیم کرین کہ لفظ مذکور بمعنی بادشاہ ہی اور بادشاہ سے ایک نگہی
ہوتے ہین خواہ یون کہو کہ بادشاہان مذکور خدا کی سی شان رکہتے ہین یا خداوندکریم نعوذ بالله ونکا ہمرنگ
ہہا تو اہل سنۃ جماعت کی طرف سے ہم ذمہ کش ہین کہ ہم بہی جسکو خلیفہ کہا کرتے ہین اس سے خلیفہ راشد
مراد لیا کرتے ہین اور اگر حضرات شیعہ اسبات مین تین پانچ کرین تو بڑی ستم کی بات ہے کہ اہل سُنۃ پر
مفت الزام لگاتے ہین اور آپ نہین شرماتے اجی حضرت اہل سُنۃ گو سبکو خلیفہ کہین پر خلیفہ برحق اور خلیفہ
راشد چار یار ہی کو سمجہتے ہین اور یہہ ایسی بات ہے جیسے اولاد کو ہر کوئی خلف کہتا ہے پر خلف رشید اُس کو
کہتے ہین جو فرزند کامل ہو ورنہ یا تو ناخلف ہی یا کوئی صفتہ بہلی بُری اُسکی ساتہہ کچہہ نہین لگاتے سو
خلیفہ راشد تو چار یار ہی تہی اور یزید ولید عبد الملک وغیرہ مروانی عباسی اکثر ناخلف اور حضرت امیر
معاویہؓ اسباب مین نہ خلیفہ راشد ہین نہ ناخلف ہین ہان فضیلۃ صحبۃ اور بزرگی صحابیتہ اور اخوۃ ام المومنین
ام حبیبہ رضی الله عنہا کے اونکو حاصل تہے اور اسلئے سبکی واجب التعظیم ہین جو برا کہے وہ اپنی عاقبت
کہوتا ہے کیونکہ خداوندکریم تمام صحابہ کی نسبت فرماتا ہے یوم لا یخزی الله النبی والذین امنو معہ جسکا
حاصل یہہ ہے کہ قیامت کے دن الله تعالے رسول الله صلی الله علیہ وسلم کے ساتہہ ایمان لانیوالونکو
رسوا نکریگا سو جو کوئی اسپر بہی انکو رسوا کرنا چاہے وہ خدا کا مقابل ہے ہمکو تو اب بہی لازم ہے کہ
انکے عیب چینی نکرین اور یون سمجہین کہ حضرت امیر علیہ السلام اور حضرت امیر معاویہ وغیرہ صحابہ رضی
الله عنہم مین اگر باہم کچہہ مناقشہ ہوا ہی تو وہ ایسا ہی جیسا حضرت موسی اور حضرت ہارون اور

حضرت یوسف اور اونکے بہائیون اور حضرت موسی اور حضرت خضر مین جہگڑا ہی قضیے ہوئے یہہ سب قصے
کلام اللہ مین مذکور مین انکار کی گنجایش نہین ورنہ اہی حضرات شیعہ خوف کفر ہے پہر سبہی کو بزرگ سمجہنالازم
ہے مناقشات صحابہ کا تو نہ کلام اللہ مین مذکور ہے نہ حدیث مین ذکر ہے تاریخون مین ان افسانون کا بیان
ہے سو تاریخون کا ایسا کیا اعتبار اور وہ بہی شیعونکی تاریخ کا اعتبار تسپر حضرت موسیٰ وغیرہ کو باوجود
مناقشات معلوم برا نہین کہتی اگر ایسا ہی ان حضرات کو کچہہ نکہو تو کیا پیٹ پہول جائیگا کلام اللہ کی مخالف
نہین حدیث منافی نہین اگر ہی تو موافق ہے بالجملہ اہل سنۃ خلیفہ سبہی کو کہدیا کرتے ہین اس لفظ مین
کچہہ بزرگی نہین اسکے معنی فقط جانشین ہین سو نہین کہو اسمین کیا بزرگی ہی اگر کسی نیک آدمی کی جگہہ
کوئی بدمعاش بیٹہہ جائے تو اُسکو جانشین تو ضرور کہین گے پر اسمین کچہہ بزرگی نہ نکلے گی ہان لفظ راشد
بزرگی پر دلالت کرتا ہے اس صورت مین خلیفہ کی دو قسمین ہونگی ایک تو خلیفہ راشد یہہ تو چار یار اور
پانچوین پانچ چہہ مہینے کے لئے حضرت امام حسن علیہ السلام ہو گئی تہی دوسرا خلیفہ غیر راشد او خلیفہ غیر راشد
کو بادشاہ اور ملک ہی سینونکی اصطلاح مین کہتی ہین یزید اور عبد الملک وغیرہ سب اسی قسم کے ہین ہان
عُمر بن عبد العزیز البتہ مرد انہیون مین خلیفہ راشد ہوئے ہین فقط باقی رہی یہہ بحث کہ شیعہ کسے کہتے ہین
اور سنی کسے کہتے ہین سو اس سے ہمین کیا بحث پر بات مین بات آگئی تو ہم ہی تفصیل وار نہین تو بالا
جمال ہی اس امر مین کوئی چٹکلا سناتے چلین صاحبو شیعہ اتنی ہی بات سے نہین ہو جاتا شیعہ ہونے کے
لئے بڑی بڑی سامانون کی ضرورت ہے ایک تو یہہ کہ حضرت علی اور باقی ائمہ اطہار کو رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کا جانشین سمجہو دوسرے یہہ کہ ان کی نسبت نزول وحی کا ہی اعتقاد رکہی تیسری
یہہ کہ ان حضرات کو دربارہ نسخ احکام مختار سمجہے سو سمجہنے والے آپ سمجہہ گئے ہونگے کہ اس صورت مین
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا خاتم النبین ہونا بالکل گاؤخورد ہو جائیگا کیونکہ حضرات ائمہ جب دربارہ
تحریم و تحلیل احکام خود مختار ہوئے چنانچہ جملہ یحلون ما یشاؤن و یحرمون ما یشاؤن جو کتاب ادب مین
اسی بارہ مین موجود ہی اس مطلب کی لئے دلیل قاطع ہے تو اونکی نبوت مین حالت منتظرہ ہی کیا باقی
رہ گئی گو اطلاق اسم نبی انپر لکہا جاوے اور درصورت ثبوت نبوت حضرت ائمہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی خاتمیت کا بطلان ایسا ظاہر و باہر ہے کہ کوئی کور باطن ہی انکار کرے تو کرے ملکہ اگر
فہم سلیم ہو تو جملہ یحلون ما یشاؤن و یحرمون ما یشاؤن سے فقط انکار خاتمیت ہی نہین نکلتا اس

انکار کی ساتھہ حضرات ائمہ کا جملہ انبیاء سی افضل و اعلے ہونا بھی مفہوم ہوتا ہے ان تینون باتون کی
سوا دو امر اور بہی شیعہ بننے کے لئے ضروری ہین بلکہ اگر انکو اصل اصول مذہب تشیع کہا جاوے
تو مناسب ہے اوّل تو بدا جسکا خلاصہ یہہ ہے کہ خداوند کریم نعوذ باللہ ناعاقبت اندیش اور نا
عواقب امور سے جاہل محض ہے۔ دوسرے تقیہ جسکا ماحصل یہہ ہے کہ حضرات انبیاء ائمہ تو ہمات ادر
انکار کے بہروسے ہمرنگ کفار و فساق بنی رہی اور بوجہہ خوف اعدا ہمیشہ فرایض و ضروریات دین کو
چہپاتے رہے نعوذ باللہ من ہذا الخرافات ان شروط کے بعد ایک شرط شیعہ ہونے کے لئے یہہ بہی ضروری ہی
کہ چند حضرات اہلبیت کی محبت کا برائے نام دعوے کرے باقی جملہ حضرات اہلبیت کو کلمات گستاخانہ مثلاً
کافر و فاسق و خالد فی النار کے ساتھہ یاد کیا جاوے چنانچہ سب جانتے ہین کہ شیعہ بہ نسبت ازواج عموماً
اور بہ نسبت حضرت عائشہ صدیقہ محبوبہ خاص حضرت خاتم النبیین خصوصاً کیا کیا ہرزہ سرائی کرتے ہین
باوجودیکہ ازواج مطہرات کا اہلبیت ہین داخل ہونا شرعاً و عرفاً و عقلاً ظاہر و باہر ہے اسکی سوا
حضرت رقیہ و حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہما کو بخلاف جملہ علماے نسبت و اہل تاریخ بلکہ خلاف احادیث
و اشارہ قرآنی جناب ختمی مآب کے صاحبزادے ہین ہی نہین کہتے اور نسب سے ہی خارج کئی دیتی ہین علاوہ
ازین زید بن علی بن حسین اور انکی بیٹی یحیی بن زید کو دشمن سمجہتے ہین جعفر بن موسی کاظم کو ملقب بکذاب
کر رکہا ہے حسن بن حسن المثنی وغیرہ کو کافر و مرتد و خالد فی النار جانتے ہین اُسکے سوا اور عقائد و خصائل
مذہب شیعہ کو اسپر قیاس کر لینا چاہئے قیاس کن ز گلستان شان بہار شان پہر باوجود ان ظلمون
اور گستاخیون کے جو شیعہ حضرات اہل بیت کی شان ہین کرتے ہین اگر کوئی شیعہ محبت اہل بیت کا
بفرض محال دعوے کرے وہ جہوٹا ہے مگر اس سے یہہ لازم نہین آتا کہ یہہ مذہب حضرت سید المرسلین
صلوات اللہ و سلامہ علیہ و علی آلہ اجمعین کا تعلیم کردہ ہو ورنہ آپ ہی کی اولاد کو کیون قتل کرتے
ہان یون کہئی کہ آپ کے پیشوا عبد اللہ بن سا یہودی نے اس مذہب کی بنیاد ڈالی اول اول
تو یہہ لوگ یون ہی چہپے لگے رہے اور جیسے خوارج اور معتزلہ وغیرہ فرقہاء باطلہ گئے گذرے تھے یہ بہی
دس دس پانچ پانچ کہین سوتے تھے پہر جب اتفاق سے سلاطین ایران نے یہہ مذہب قبول کیا تب
البتہ اس مذہب کو کسیقدر فروغ ہونا شروع ہوا مگر پہر بہی بحمد اللہ ایران ہین بہی اہل سنۃ
بہت ہین اور کیون نہوتے وہ ملک کسکا فتح کیا ہوا ہے معہذا یہہ فروغ اہل سُنت کے فروغ

کے سامنے ایسا ہے جیسے آفتاب کے سامنے کرم شبتاب کا فروغ اب فرمائیے آپ کو یہہ کہنا مناسب ہے یا ہمکو کہ
کہ انشاء اللہ یوم الجزا معلوم ہو جائیگا آدمی کو چاہئی جس بات مین دخل نہو اُسمین دخل ندے اپنے قصور کو
اہل سنت کے ذمہ لگاتے ہو اور خدا سے نہین شرماتے اہل کوفہ سب شیعہ تھے ہان یزید اور عبید اللہ بن زیاد
کو اگر یون کہو کہ وہ شیعہ نتھے تو بجا ہے مگر انکو سُنی ہی کون کہتا ہے وہ نہ سُنی تھی نہ شیعہ تھے ناصبے تھے پہر جاہل
آدمی کو چاہیئے جس بات مین دخل نہو اُس مین دخل ندے مگر ہان ایک حساب سے آپ نے ہی سچ فرمایا
بیشک اس مذہب فاسد کی جزا روز قیامت ملیگی

## سوال دویم از جانب شیعہ

سُنی کہتے ہین کہ بعد آنحضرت کے ابوبکر امام اور بعد اُن کے عُمر امام تھے سو واضح ہو کہ بعد مرتبہ نبوت کی
مرتبہ خلافت اور امامت کا ہے جس طرح خلقت اپنی طرف سے رسول اور نبی نہین بنا سکتے اوسیطرح
امام و خلیفہ بہی نہین بنا سکتے اگر یہہ بات ثابت ہو جاے کہ بعد آنحضرت کے ابوبکر و بعد اونکے عُمر خلیفہ
و امام تھے تو مذہب شیعون کا باطل اور اگر امامت اور خلافت اُنکی باطل ہو تو مذہب سُنیون کا جہوٹا ہے
پس باتفاق سنی و شیعہ منصب امامت و خلافت واسطے شیخین کے کسی آیت و حدیث سے ہرگز ثابت نہین
بلکہ آیت قرآنی لاینال عہدی الظالمین یعنی نہین پہونچتا عہد میرا ظالمین کو اُس سے بہی لایق عہدہ
امامت کے شیخین نہین ہو سکتے فضل روزبہان ابطال باطل مین تصریح کرتا ہے کہ ابوبکر و عمر باجماع صحاب
خلافت آنحضرت کی پائی یہہ فقیر کہتا ہے کہ جیسا اجماع سے نبوت نبی کی ثابت نہین ہوتی اوسیطرح امام کی
امامت خلقت کے بنانے سے ثابت نہین ہوتی امام مین ہشت شرطین اعلم الناس ازہد الناس اورع
الناس عدل الناس شجع الناس افضل الناس افصح الناس ارحم الناس تاکہ خلقت کو اوس سے ہدایت
ہووی اور امام ایسا ہو کہ دوسرے شخص اُس سے مسائل دینیہ ہدایت پاوین اگر ایسا امام و نایب نبی
کا درباب شرعیہ محتاج دوسرے کا ہو پہر وہ نایب رسول کس بات مین ہے آنحضرت خلقت کو ہدایت
فرماتے تھے اور ہرطرح کے شکوک رفع کرتے تھے ایسی طرح خلیفہ ہونا چاہئے کہ اُسکی طرف تمام خلقت علوم خدا
مین رجوع کرین اور جو سوال اُس سے کرے بخوبی تمام تسلی و تشفی کرے تاکہ خلافت نیابت آنحضرت کی
اُس سے ثابت ہو پس شیخین نہ اعلم الناس نہ ازہد الناس الخ تھی قبل از اسلام بُت پرستی وغیرہ گناہ
کبیرہ و صغیرہ مین مشغول تھی پہر تعجب ہے کہ کس طرح خلافت شیخین کی برحق ہوئی اور انتظام دُنیاوی ملک

کا فتح کرنا باعث خلافت حقہ کا نہین ہوسکتا جیسا کہ تیمور بادشاہ نے بہ کثرت ملک فتح کیا نائب ہونا جناب رسالتماب کا اس سے لازم نہین آتا اور جناب امیر مین یہہ سب صفات موجود تھی حاصل تقریر یہہ ہے کہ خلفاء ثلثہ کی خلافت قرآن وحدیث سے ہرگز ثابت نہین پس جو کوئی انکو خلیفہ رسول اعتقاد کرے وہ مخالف قرآن وحدیث کے ہے پس جبکہ خلافت اُنکی باطل ہوئی تو مذہب اہل سنت باطل ہوا

## جواب سوال دوم

اس سوال مین تو آپ نے اپنے گمان مین آسمان کے تارے توڑ لئے اور ایسی دُون کی لی کہ خدا کی پناہ مگر صنعت قیاس مع الفارق تو کوئی آپسے سیکھہ جائے فرماتے ہین کہ بعد مرتبہ نبوت کی خلافت وامامت کا مرتبہ ہے جس طرح خلقت اپنی طرف سے رسول نبی نہین بنا سکتی اسیطرح امام وخلیفہ بھی نہین بناسکتی خدا اخیر کرے شاید اسی قیاس کے موافق حضرات شیعہ یہہ بھی کہنے لگین کہ خلیفہ نبی بھی نبی اور رسول ہی ہونا چاہئے اور انصاف سے دیکھئے تو یہہ کام بھی آپ ہی کا ہے کیونکہ حضرات ائمہ کو دربارہ نسخ وتبدیل احکام شرعی مجاز ومختار کہنے کے سوا اسکی اور کیا معنی ہین کہ حضرات ائمہ کو بھی مرتبہ نبوت حاصل ہے مرحبا جناب ختمی مآب کی خاتمیت بلا سے باطل ہوجائے مگر اپنے قیاس فاسد مین ذرا خلل نہ آئے ایسے مدعیان اسلام کی ہوتی کفار دشمنان دین کو کون پوچھتا ہے شعر آنچہ بفیضی نظر دوست کرد ❊ حیف کہ آن دشمن جانی کند ❊ اور کیا عجب ہے کہ حضرات شیعہ اسی قیاس کے بھروسے دربارہ نائبان ائمہ مثل قضاۃ وغیرہ اور رفتہ رفتہ مجتہد بنکے لئے بھی مثل نائبان انبیاء علیہم السلام معصوم وافضل الناس ومنصوص من اللہ ہونیکی شرط لگانے لگین اوپر حضرت آدم علیہ السلام کا خلیفہ خداوندی ہونا خود کلام اللہ مین موجود اُسپر مسجود ملائک ہونا جو آیات متعددہ سے ثابت ہے اُسکا موید پھر ضرور اسی قیاس کے موافق حضرات شیعہ بہ نسبت حضرت آدم علیہ السلام ضرور معتقد الوہیت وجمیع صفات خداوندی ہونگی سبحان اللہ قیاس ہو تو ایسا ہو اسکی سوا ہم کہتے ہین کہ تقرر امام بوسطہ وحی کوئی اور کہی تو کہی شیعہ کس مُنہ سے کہتے ہین دیکھئے نہج البلاغتہ جو شیعون کے نزدیک قرآن سے بھی زیادہ معتبر ہے اُس مین حضرت امیر اپنی خلافت کی حقیقت کی ثبوت کے لئے بمقابلہ امیر معویہ یہہ استدلال پیش کرتے ہین انما الشوریٰ للمہاجرین والانصار فان اجتمعوا علی رجل وسموہ اماما کان للہ رضیً یعنی معتبر دربارہ تقرر خلیفہ مہاجرین وانصار کا مشورہ ہے سو مہاجرین وانصار جس شخص کو بالاتفاق خلیفہ بنالیوین وہی عند اللہ پسندیدہ ہوگا اگر حضرت علی کے پاس دربارہ ثبوت خلافت کوئی نص صریح موجود تھے تو جناب امیر نے اُسکو کس روز کے لئے لگا رکھا تھا کیا قیامت کو کام آئے گی حالانکہ شوریٰ مہاجرین وانصار مین تو آخر کسیقدر مجال گفتگو بھی تھی نص صریح تو ہر کسیکی نزدیک

